

# صُبح وشام کے وظائف

**تیسرے کلمے کی تسبیح** سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ
وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا
قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ

**درود شریف** اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مَوْلَانَا
مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ ؕ (درود ابراہیمی پڑھے تو زیادہ
بہتر ہے۔ درود ابراہیمی صفحہ ۷ پر ہے۔

**استغفار** اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا
ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ؕ

## سورۂ انعام کی فضیلت

جو شخص سورۂ انعام کی شروع کی تین آیتیں (مَا تَكْسِبُوْنَ) تک پڑھے گا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ۬ ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ۝ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ
طِيْنٍ ثُمَّ قَضٰٓى اَجَلًا ؕ وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ
ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ۝ وَهُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ
وَفِي الْاَرْضِ ؕ يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ
وَيَعْلَمُ مَا تَكْسِبُوْنَ ۝

اس کے لئے چالیس ۴۰ فرشتے مقرّر کئے جائیں گے، وہ چالیس ۴۰ فرشتے قیامت تک عبادت کریں گے، سارا ثواب پڑھنے والے کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا۔ اور ایک فرشتہ آسمان سے لوہے کا گرز لے کر نازل ہوتا ہے، جب پڑھنے والے کے دل میں شیطان وسوسے ڈالتا ہے تو وہ فرشتہ اس

گرز سے اس کی خبر لیتا ہے۔ ستر پردے بیچ میں حائل ہو جاتے ہیں۔ قیامت کے دن اللہ ربّ العالمین فرمائیں گے تُو میرے زیرِ سایہ چل، جنّت کے پھل کھا، حوضِ کوثر کا پانی پی۔ سَلسَبیل کی نہر میں نہا۔ تُو میرا بندہ میں تیرا رب۔ (حوالہ کمالین شرح جلالین شریف)



**جُمعہ کے روز کثرتِ درود شریف** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں

یہ نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص جُمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد اپنی جگہ سے اُٹھنے سے

پہلے اسّی مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ

الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا پڑھے تو اس کے

اسّی سال کے گُناہ معاف اور اسّی سال کی عبادت کا ثواب اس کے لئے

لکھا جائے گا۔

**والدین کے حق میں دعا** رَبِّ ارْحَمْھُمَا کَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ○